


عوامل نحویہ پر مشتمل تیس ۳۰ فارسی اشعار کا مجموعہ

بنام

# مِائۃُ عَامِلِ مَنظُوم (فارسی)

از: کمال الدین بن جمال الدین

(مع ترجمہ وتشریح)



المدینۃ العلمیۃ
(دعوتِ اسلامی)
(شعبۂ درسی کتب)

عوامل نحویہ پر مشتمل تیس فارسی اشعار کا مجموعہ

بنام

# مائة عامل منظوم (فارسی)

از: کمال الدین بن جمال الدین

مع ترجمه وتشریح

پیش کش

مجلس اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیۃ (دعوتِ اسلامی)

(شعبۂ درسی کتب)

ناشر
مکتبة المدینه باب المدینه کراچی

نام کتاب : مائة عامل منظوم (فارسی)

از : کمال الدین بن جمال الدین

ترجمہ وتشریح : ابن داود عبدالواحد حنفی عطاری سلّمہ الباری

پیش کش : مجلس اَلْمَدِیْنَةُ الْعِلْمِیة (شعبہ درسی کتب)

کل صفحات : 28

پہلی بار : جمادی الاخریٰ ١٤٣٦ھ، اپریل 2015ء تعداد: 4000 (چار ہزار)

ناشر : مکتبۃ المدینہ عالمی مَدَنی مرکز فیضانِ مدینہ محلّہ سوداگران پرانی سبزی منڈی باب المدینہ کراچی

## مکتبۃ المدینہ کی شاخیں

# فهرست

# پیش لفظ

الحمد للّٰہ عَزَّوَجَلَّ تبلیغِ قرآن وسنت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک **دعوت اسلامی** نے بہت سی مجالس قائم کی ہیں جو کہ دنیا بھر میں دین کی خدمت مثبت انداز میں کر رہی ہیں۔

ان مجالس میں سے ایک نہایت اہم مجلس **المدینۃ العلمیہ** بھی ہے، جس کا کام دینی واصلاحی کتب ورسائل شائع کرنا ہے، اس مجلس کے متعدد شعبہ جات ہیں جن میں سے ایک شعبہ **درسی کتب** بھی ہے، اس شعبہ میں بالخصوص ان کتب پر کام کیا جاتا ہے جو درسِ نظامی کے نصاب میں رائج ہیں، یہ نصاب اَسّی (80) کے قریب کتب پر مشتمل ہے جن میں سے بحمدہٖ تعالیٰ تقریبا پچاس (50) کتب پر کام مکمل کرلیا گیا اور یہ کتب شائع بھی ہو چکی ہیں نیز بقیہ کتب پر کام جاری وساری ہے۔

ان شائع شدہ کتب میں سے ایک **مائۃ عامل منظوم** بھی ہے جو کہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔**تنظیم المدارس** کے نصاب کو مدنظر رکھتے ہوئے **مجلس جامعات المدینہ** کے حسب ارشاد شعبہ درسی کتب نے **درجہ اُولی** کے طلبہ کے لیے اس رسالے کے حوالے سے جن خطوط پر کام کیا ہے ان کی کچھ **تفصیل** ذیل میں درج کی جاتی ہے:

(۱)...... **مائۃ عامل منظوم** (فارسی) کے مختلف نسخہ جات جمع کیے گئے تاکہ درست ترین متن کا انتخاب کیا جاسکے۔اِن نسخوں میں سے اکثر مطبوع اور بعض الیکٹرانک بک (برقی کتاب) کی صورت میں تھے۔

(۲)...... کمپیوٹر کی مدد سے متن کو کمپوز کیا گیا اور مختلف نسخوں اور حواشی کی مدد سے اس کی تصحیح کی گئی۔

(۳)...... اَشعار چونکہ فارسی زبان میں تھے لہذا **حل لغات** کے عنوان سے الفاظ کے

انفرادی معانی بیان کر دیے گئے ہیں تا کہ ترجمہ کا شعر پر انطباق اور اس کا ضبط آسان ہو جائے۔

(۴)......حل لغات کے ساتھ ساتھ اشعار کا آسان اور عام فہم **اردو ترجمہ** بھی کیا گیا ہے۔

(۵)......اشعار کے مطالب ومفاہیم کو آسان ترین کرنے کے لیے ان کی مختصر **توضیح** وتشریح بھی کی گئی ہے۔

(۶)......متعدد مقامات پر **فوائد وتنبیہات** کے تحت اضافی معلومات بھی فراہم کی گئی ہیں۔

(۷)......فارسی کے لیے خوبصورت وعمدہ (Font) کا انتخاب کیا گیا ہے۔

(۸)......جہاں پر آیت قرآنیہ اور حدیث نبویہ سے استدلال کیا گیا ہے ہم نے ان کی **تخریج** بھی کر دی ہے۔

(۹)......یہ رسالہ **(مائة عامل منظوم)** مختلف مکتبوں سے چھپتا رہا ہے لیکن ناظم کا نام سرورق تو درکنار رسالہ کے اطراف واکناف بلکہ حواشی میں بھی نظر نہ آیا لھذا ہم نے تلاش کر کے ناظم کا نام بھی رسالہ کے ٹائٹل پر درج کر دیا ہے۔

(۱۰)......کتاب کی خوبصورتی بڑھانے کے لیے **کورل** سے ڈیزائننگ (تزیین وآرائش) کی گئی ہے۔ فتلك عشرة كاملة

**نوٹ:** اس شرح کو لکھنے میں زیادہ تر شِمَّہ شرح مائة عامل منظوم (مطبوعہ کوئٹہ) سے مدد لی گئی ہے۔

اللّٰہ کریم سے دعا ہے کہ کتاب کو قارئین، مترجم وشارح اور معاونین سب کے لیے مفیدِ دنیا ودین بنائے نیز اس کا ثواب جمیع مسلمین خصوصاً سردار مرسلین علیه الصلاة والتسلیم کو پہنچائے۔ ولیس ذلك علی اللّٰه بعزیز.